# TARIKH

## A QUARTERLY JOURNAL OF HISTORY AND ARCHAEOLOGY.

*Editor*
HAKIM SAYYID SHAMS-ULLAH QADRI,

*Asst Editor.*
SAYYID AHMAD-ULLAH QĀDRI.

**CONTENTS.**



**SUPPLEMENTS.**



---

Printed Published at
THE TARIKH PRESS, KOTLAH AKBAR JAH,
Hyderabad-Deccan.

---

**Annual Subscription Rs. 5 or Shilling 8, Postage Extra, for**

جلد دوم　　　　بابت اکتوبر - ڈسمبر ۱۹۳۰ء　　　　حصہ ششم

# تاریخ

## تاریخ و آثار قدیمہ کا سہ ماہی رسالہ



## ضمیمہ

# تاریخ

## کی نسبت بعض معاصرین کے آرا

### اردو۔ جلد نہم ص ۲۶۵ بابت سنہ ۱۹۳۰ء

تاریخ اور آثار قدیمہ کا سہ ماہی رسالہ ہے اس کے اڈیٹر جناب حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری ہیں جو تاریخ اور آثار قدیمہ کے بڑے ماہر اور ان مباحث پر ان کی کئی کتابیں اور متعدد مضامین شایع ہو چکے ہیں ہمارے ناظرین ان سے خوب واقف ہیں اور اس سے وہ خود سمجھ سکتے ہیں کہ یہ رسالہ کس پایہ کا ہوگا۔ پہلا نمبر جو ہمارے سامنے ہے اس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قابل اڈیٹر اور ان کے معاونین نے رسالہ بڑی محنت سے مرتب کیا ہے اور بہت دلچسپ اور محققانہ مضامین اس کے لئے مہیا کئے گئے ہیں تاریخ کے شائقین کے لئے بہت اچھا تحفہ ہے

### اورنٹیل کالج میگزین بابت اگست سنہ ۱۹۲۹ء جلد ۵ نمبر ۴

حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری ان باکمال بزرگوں میں سے ہیں جن کو اسلامی تاریخ و آثار قدیمہ سے قدرتی شغف ہے آپکی علمی خدمات اور تصنیفات اسکے شاہد عادل ہیں اب تک ہم آپ سے بحیثیت مورخ ادبیات فارسی و اردو واقف تھے مگر اب ہم ان سے بہ حیثیت مدیر رسالہ "تاریخ" معرف ہوتے ہیں رسالہ "تاریخ"

ایک سہ ماہی رسالہ ہے اور مقصد کے لحاظ سے اسم با مسمّٰی یعنی اس میں تاریخ و آثار قدیمہ کے متعلق مضامین شایع کئے جاتے ہیں یہ پرچہ، جنوری سنہ ۱۹۲۹ء سے جاری ہوا ہے، پہلا نمبر بابت جنوری ہمارے پیش نظر ہے اس کے مضامین کی فہرست درج ذیل ہے۔

مملکت آصفیہ، ۱۱۴ سنہ ۱۱۶۰ء میں۔ کتب خانہ اسکندریہ۔ سید معصوم نامی سلاطین بہمنیہ۔ قنوج۔ تبصرے۔

ترجموں کے سوا باقی تمام حصہ غالباً حضرت مدیر کے زور قلم کا نتیجہ ہے، اور ہمیں تعجب ہے کہ اہل حیدر آباد ایسے مفید اور ضروری رسالہ کی قلمی اعانت سے غافل نظر آتے ہیں

ہمیں رسالے کے مضامین میں سید معصوم نامی پر اڈیٹر صاحب کا مضمون پسند آیا۔ حکیم صاحب نے اس کو اپنے انداز خاص میں لکھا ہے ہم ان کی اطلاع کیلئے اس قدر عرض کرتے ہیں کہ ابھی اور ایسے مقامات باقی ہیں جہاں معصوم کے کتبات موجود ہیں۔

ہمیں امید ہے کہ ملک کے علمی حلقوں میں حکیم صاحب کے اس اہم رسالے کی کما حقہ قدر کیجائے گی۔ اور رسالے کو حسب دلخواہ کامیابی نصیب ہوگی کیونکہ جہاں تک ہمیں علم ہے مخصوص طور پر تاریخ اور آثار قدیمہ پر یہ پہلا رسالہ ہے جو اردو زبان میں شایع ہونا شروع ہوا ہے

## زمانہ بابت مئی نمبرہ جلد ۵۲

ہمارے مکرم دوست حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری ماہر آثار قدیمہ حیدرآباد دکن نے شروع سال رواں سے ایک سہ ماہی رسالہ تاریخ کے نام سے جاری کیا ہے جس کا واحد مقصد تاریخی واقعات اور آثار قدیمہ پر تبصرہ اور تنقید کرکے صحیح و مستند حالات پبلک کے روبرو پیش کرنا ہے اس رسالہ کا پہلا پرچہ شائع ہوچکا ہے جس میں مملکت آصفیہ، کتب خانہ اسکندریہ، اور قنوج وغیرہ کے متعلق نہایت تحقیقی و مفید مضامین درج ہیں ہم اس رسالہ کے اجراء پر حکیم صاحب کو مبارکباد

دیتے ہیں اور ناظرین "زمانہ" سے اس کی خریداری کی سفارش کرتے ہیں۔ تاریخ کی سالانہ قیمت پانچ روپیہ ہے۔

## معارف بابت مارچ سنہ ۱۹۲۹ء نمبر ۳ جلد ۲۳

تاریخ حیدرآباد ضخامت ص ۹۶، جناب حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری اثری و تاریخی مضامین کی اشاعت میں تقریباً خمس صدی سے مشہور ہیں اب ان دو مضامین میں سے مختص ایک سہ ماہی رسالہ شایع کرنا شروع کیا ہے اردو میں اس موضوع میں مورخ و عبرت کے بعد شاید یہ پہلا اور ان دونوں سے بہت بہتر رسالہ ہے اصل مضامین سے تراجم و ماخوذات کی تعداد گو زیادہ ہے لیکن جو کچھ بھی ہے تاریخی حیثیت سے مفید اور پر از معلومات ہے اور ہم کو امید رکھنا چاہیئے کہ اس کے آئندہ نمبر حقیقی تاریخی تاریخ پر مشتمل ہوں گے ہم تاریخ دوست احباب سے اس رسالہ کے مطالعہ کی سفارش کریں گے۔ سالانہ قیمت صہ۔ کوٹلہ اکبر جاہ حیدرآباد دکن۔

## ہمایوں بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۳۰ء ص ۶۲۴

تاریخ ——— تقریباً ایک سال سے جاری ہے اس میں تاریخ اور آثار قدیمہ کے متعلق بلند پایہ اور محققانہ مضامین درج ہوتے ہیں تاریخ سے دلچسپی رکھنے والوں کو اس کی قدر کرنی چاہیئے۔

# دکن کی علمی ترقیاں

## سلاطین قطب شاہیہ کے عہد میں

نمبر (۲)

## سلطان محمد قطب شاہ ۱۰۲۰ھ تا ۱۰۳۵ھ

محمد قطب شاہ سلطان محمد قلی کا بھتیجا اور محمد امین بن ابراہیم قطب شاہ کا فرزند تھا۔ ۲۳ رجب ۱۰۰۱ھ کو اس کی ولادت ہوئی۔ ۱۹ ذی القعدہ ۱۰۲۰ھ کو اپنے چچا کا جانشین قرار پایا اور پندرہ سال حکومت کرنے کے بعد ۱۳ جمادی الاول ۱۰۳۵ھ کو انتقال کیا۔ اس وقت اس کی عمر چونتیس سال سے کچھ زیادہ تھی۔

محمد قطب شاہ کا زہد و اتقا۔ محمد قطب شاہ عالم و فاضل اور صاحب زاہد و تقوی بادشاہ گزرا ہے۔ امور سلطنت میں ہمیشہ احکام شرع کو ملحوظ رکھتا اور کوئی حکم خلاف شرع صادر نہیں کرتا تھا باوجود نوعمر ہونے کے اس نے وہ تمام لذات نفسانی ترک کر دیے تھے جن کی شرع میں ممانعت ہے۔ اعمال دینی کو اشغال دنیوی پر مقدم رکھا کرتا تھا روزانہ صبح بعد نماز کلام اللہ کا ایک جز تلاوت کرتا اور التزام کے ساتھ مہینے میں ایک مصحف ختم کیا کرتا تھا۔ صوم و صلوٰۃ کا سخت پابند تھا۔ یہاں تک کہ ساری عمر

اس کی نماز تہجد بھی قضا نہیں ہوئی تھی۔ حدیقۃ العالم میں لکھا ہے کہ بادشاہ نے جب مکہ مسجد کی بنا ڈالنی چاہی تو حکم دیا کہ ایسا شخص سنگ بنیاد رکھے جس کی نماز تہجد قضا نہیں ہوئی ہے۔ اس وقت علما، فضلا، صلحا، امرا سب جمع تھے لیکن ان میں ایسا کوئی شخص نہیں نکلا تو خود بادشاہ نے یہ کہہ کر کہ ساری عمر میری نماز تہجد قضا نہیں ہوئی ہے اپنے دست خاص سے اس مسجد کا سنگ بنیاد رکھا۔ [1]

**محمد قطب شاہ کے مجالس علمی**

بادشاہ کی مجلس میں روزانہ ارباب فضل جمع ہوتے اور مسایل مہمہ پر بحث و مباحثے ہوا کرتے تھے۔ خود بادشاہ بھی شریعت و حکمت کے اسرار و عوامض بیان کرتا اور اتمام حجت کیلئے ایمہ فن کے اقوال اور منطق کے دلایل سے استدلال کیا کرتا تھا اس میدان میں کامیابی عموماً بادشاہ کے ہاتھ رہا کرتی تھی، ارباب تاریخ جب کسی واقعہ کا آغاز کرتے تو بادشاہ اس کے متعلق روایات کے تمام اختلافات کا ذکر کرتا اور ارباب مجلس اس کے افادات دانشمندانہ سے مستفیض ہوا کرتے تھے۔ [2]

**محمد قطب شاہ کا مطالعہ کتب**

محمد قطب شاہ مطالعہ کا بڑا شایق تھا اور جمیع علوم و فنون کی کتابیں پڑھا کرتا تھا۔ کتب سیر و تواریخ سے زیادہ دلچسپی تھی نظم و نثر کی جو کتاب اس کے مطالعہ میں آتی اس کی ابتدا میں یا خاتمہ پر کتاب کا نام مصنف کی کیفیت یا کوئی اور مفید نکتہ اپنے دست خاص سے لکھ دیا کرتا تھا۔ اور اس تحریر سے عموماً کتاب اور مصنف دونوں کی حقیقت عیاں ہو جاتی تھی اگر کوئی شخص ان عبارتوں کو جمع کرتا تو یہ مجموعہ نکات النفیسہ اور فواید بدیعہ کا ایک بے نظیر ذخیرہ ہو جاتا۔ [3]

---

[1] حدیقۃ العالم جلد اول ص ۲۸۴۔

[2] قطب شاہی ص ۲۲۷۔

[3] حدیقۃ العالم جلد اول ص ۲۳۵

محمد قطب شاہ کے دست خاص سے لکھے ہوئے تحریرات

دنیا کے بعض کتب خانوں میں قطب شاہی کتاب خانہ کی ایسی کتابیں اب بھی موجود ہیں جن پر محمد قطب شاہ کے دست خاص کی لکھی ہوئی تحریرات پائی جاتی ہیں۔ مثلاً کتب خانہ آصفیہ میں کلیات جامی اور کلیات قطب شاہ کے دو نسخے ہیں۔ جامی کا کلیات سنہ ۹۸۰ھ کا لکھا ہوا ہے اور اس پر محمد قطب شاہ نے اپنے ہاتھ سے مولانا جامی کی حسب ذیل غزل نقل کی ہے اور آخر میں تاریخ اور اپنا نام بھی لکھدیا ہے۔

از خار خار عشق تو در سینہ دارم خارہا — ہردم شگفتہ بر زخم زان خارہا گلزارہا

از بس فغان و شیونم چنگیست خم گشتہ تنم — اشک آمدہ تا دامنم از ہر مژہ چوں تارہا

تا سوے باغ آری گذر سرو صنوبر را نگر — قمری پے نظارہ سر برکردہ از دیوارہا

زاہد بمسجد برده پے حاجی بیاباں کردہ طے — جامی کہ باشد نقل دے بیکاری آئین کارہا

تو دادہ دل باہر خسے من مردم از غیرت بسے — یکبار سیر دہر کسے بیچارہ جامی بارہا

کتبہ العبد الخالص لمولاہ سلطان محمد قطب شاہ زاد توفیقہ فیما یمنانی تاریخ ۲۸ شہر رمضان سنہ ۱۰۲۳ھ

کلیات محمد قلی قطب شاہ کے سرورق پر حسب ذیل عبارت لکھی ہوئی ہے

کلیات اشعار فصاحت آثار جنت مکانی فردوس آشیانی مغفرت پناہ عمی عالیحضرت محمد قلی قطب شاہ نور مرقدہ تمام شد در کتاب خانہ مبارک بخط محی الدین کاتب بتاریخ اوایل شہر رجب المرجب بسنہ خمس وعشرین اعنی بعد الف من الھجرت فی دار السلطنت حیدر آباد حرس اللہ عن الافساد

کتبہ العبد الخاص لمولاہ سلطان محمد قطب شاہ بلغہ اللہ تعالے فیما یشاء

بانکے پور کی اورینٹل لائبریری میں دیوان حافظ کا ایک نسخہ ہے اسکے خاتمہ پر حسب ذیل عبارت تحریر ہے۔

دیوان خواجہ حافظ تمام شد در کتاب خانہ عامرہ بخط محمد حسن کاتب

بتاریخ اوایل جمادی الثانی سنہ ۱۰۲۳ ہجری در دارالسلطنت حیدرآباد
حرسہ اللہ عن الافساد کتبہ العبد الخاص لمولاہ سلطان محمد قطب شاہ

برلین کی امپیریل لائبریری میں روضتہ الصفا کی جلد چہارم ہے اس پر بادشاہ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی حسب ذیل تحریر ہے ۔

جلد چہارم از تاریخ میرخوند کہ مسمی ست بروضتہ الصفا در بیان قضایای
بادشاہان عجم کہ معاصر بنی عباس بودہ اند ۔ کتبہ العبد الخاص لمولاہ
سلطان محمد قطب شاہ زاد توفیقہ فیما بناہ تاریخ عشرین شہر رمضان ۱۰۲۳ھ
نجف شاہ بندۂ سلطان محمد قطب شاہ کتاب دار سنہ ۱۰۲۰ ہجری ۔

**محمد قطب شاہ کا کتبخانہ اور کتابوں کی تعداد**

کتب خانہ کی عمارت دولت خانہ شاہی میں الاوہ کے قریب بنی ہوئی تھی اس میں جمیع علوم وفنون کی کتابیں موجود تھیں اور ان کتابوں کو فنون کے اعتبار سے علحدہ علحدہ رکھا گیا تھا ۔ ہر کتاب کے ورق اول پر بادشاہ کی مہر نقش کیجاتی اس کے نیچے کتابدار کی مہر یا اوس کا نام لکھا ہوا ہوتا اس کے اوپر یا بائیں جانب کتاب کا نام اور اس کے نیچے کتابوں کی جملہ تعداد درج رہا کرتی تھی سنہ ۱۰۲۵ھ میں جب کلیات محمد قلی قطب شاہ داخل کتب خانہ ہوا ہے تو اس وقت جملہ کتابیں (۱۷۳۷۹) تھیں ۔ محمد قطب شاہ نے اس میں بے شمار کتابیں اضافہ کیں چنانچہ سنہ ۱۰۳۴ھ میں جب ملا آفندی کی جواہر الاسرار داخل ہوئی تو اس وقت جملہ کتابوں کا شمار (۲۶۹۲۷) تہا اس سے ظاہر ہے کہ سنہ ۱۰۲۵ھ سے سنہ ۱۰۳۴ھ تک نو سال کی مدت میں (۹۵۴۸) کتابوں کا داخلہ ہوا تہا ۔

**محمد قطب شاہ کے کاتب**

محمد قطب شاہ کے زمانہ میں نجف شاہ کتاب دار تہا محی الدین شیخ حسین اور ملا عرب شیرازی کاتب تھے اور کتب خانہ کیلئے نادر و نایاب کتابوں کی نقلیں کیا کرتے تھے ملا عرب کا نام محمد مومن تہا ۔ اس کو قطعہ نویسی اور

کتابہ نگاری میں بھی کمال حاصل تھا۔ اس کے زود نولیسی کی یہ کیفیت تھی روزانہ بیس پچیس سطر دن کے ساتھ ستر صفحے بلا تکلف لکھدیا کرتا تھا۔ اس نے محمد قطب شاہ کے لئے سنہ ۱۰۲۰ھ میں جہانگیر نامہ کی کتابت کی تھی۔ یہ نسخہ اس وقت بانکے پور کی اورنٹیل لائبریری میں موجود ہے۔ اور کاتب نے اس کے خاتمہ پر حسب ذیل عبارت لکھی ہے۔

محمد قطب شاہ کے عہد کا لکھا ہوا جہانگیر نامہ

تباریخ یوم الاربعا سلخ ذوالحجہ سنہ ۱۰۲۰ھ در دارالسلطنت حیدرآباد مصوناً عن کل شر و فساد برسم خزانہ کتب اعلیٰ حضرت السلطان العادل الکامل افتخار السلاطین فی الزمان واشرف الخواقین فی الدوران السلطان بن السلطان السلطان الخاقان بن الخاقان لازال رایات دولتہ منصورہ منصورہ و اعداد حضرت مشہورہ بید الفقیر محمد مومن مشہور بہ عرب شیرازی سمت تحریر یافت

سنہ ۱۰۶۶ھ میں اورنگ زیب نے حیدرآباد پر حملہ کیا اور اس کے فرزند شاہزادہ محمد سلطان نے ۵ ربیع الآخر کو شہر پر متصرف ہوکر بہت سے کارخانجات شاہی تاراج کئے اس ہنگامہ میں چینی کے برتن اور نفیس کتابیں بکثرت مغلوں کے ہاتھ آئیں۔ ان میں یہ نسخہ بھی تھا۔ اور اسے جب مغلیہ کتب خانہ میں داخل کیا گیا تو اس کے ورق اول پر شاہزادہ محمد سلطان نے اپنے قلم سے حسب ذیل عبارت بطور یادداشت تحریر کردی۔

این کتاب جہانگیر نامہ را کہ حضرت جنت مکانی خود تصنیف نمودہ اند در دارالفتح حیدرآباد از کتب خانہ قطب الملک گرفتہ شد،

حررہ محمد سلطان

محمد قطب شاہ

محمد قطب شاہ قاضی محمد سمنانی کا شاگرد تھا اور اس سے عربی فارسی کی شاعری

جملہ علوم منقول و معقول تحصیل کئے تھے۔ طبیعت بھی موزون پائی تھی بمثل اپنے چچا سلطان محمد قلی کے فارسی اور دکنی دونوں زبانوں میں شعر کہا کرتا تھا فارسی میں ظل اللہ اور دکنی میں قطب شاہ تخلص تھا۔ اس کے چند اشعار یہ ہیں۔

از التفات دلبر عالی مقام ما — گردون زدہ است سکہ شاہی بنام ما
شام و صباح ماست چو شام و صباح عید — بریاد دوست چون گذرد صبح و شام ما
شد پائمال شادی وصلت غم فراق — دوران چہ خوش کشید ز ہجر انتقام ما
ترسم ز اشک تازہ خورم تشنگی کرد — قاصد بکوش یار چو گوئی پیام ما
دلم نالان ز دست دوری تست — ہنوزم حسرت مہجوری تست
تو خورشیدی و من چون ذرہ زان رو — دلم لرزان ز تاب دوری تست
بہ بیداری نہ بینم لیک در خواب — دلم فرخندہ از مسروری تست
لالہ رویان ز غم دہر نجاتم دادند — در شراب لب خود آب حیاتم دادند
نشئہ بادہ ز آتش بلبم افشاندند — در طرب خانۂ دل نقل صفاتم دادند
تلخ کامیم شدہ دور کہ شیرین دہنان — از شکر ریزی لب طرفہ نباتم دادند

**محمد قطب شاہ کی بہن شہر بانو بیگم**

خدیجہ سلطانہ شہر بانو بیگم امیر محمد امین ابن سلطان ابراہیم قطب شاہ کی دختر اور سلطان محمد قطب شاہ کی بہن تھی ۱۰۲۱ھ[1] میں سلطان محمد بن ابراہیم عادل شاہ (۹۸۸ھ) کے ساتھ اس کا عقد ہوا تھا وہ ذی علم عورت تھی۔ زبان اردو کے اولین سرپرستوں میں اس کا نام شریک ہے۔ اس نے کمال خان رستمی سے ۱۰۵۹ھ میں خاور نامہ کا نظم اردو میں ترجمہ کرایا تھا، خاور نامہ فارسی کی مشہور کتاب ہے اس میں امیر المومنین جناب علی علیہ السلام کے محاربات مذکور ہیں اور

**کمال خان رستمی اور خاور نامہ کا ترجمہ**

---

[1] یہ بیان خاور نامہ کے دیباچہ سے ماخوذ ہے برخلاف اس کے حدیقۃ العالم (جلد اول ص ۲۴۳) میں لکھا ہے کہ محمد عادل شاہ کے ساتھ محمد قطب شاہ کی دختر اور عبداللہ قطب شاہ کی بہن کا عقد ہوا تھا،

اسے محمد بن حسام خوانی نے ۸۳۰ھ میں تصنیف کیا ہے[1]۔ یہ ترجمہ نہایت کمیاب ہے اس کا صرف ایک نسخہ کتب خانہ انڈیا آفس میں موجود ہے۔ جس میں پندرہ رنگین تصاویر اور ایک ہزار چھیاسی صفحات ہیں[2]

ملک خوشنود
شاہزادی کا جب عقد ہوا تو سلطان عبد اللہ نے اس کے جہیز میں ایک حبشی غلام بھی دیا تھا۔ جس کا نام ملک خوشنود تھا اور یہ نہایت ہوشیار اور ذی علم تھا اردو میں شعر بھی خوب کہا کرتا تھا۔ محمد عادل شاہ کی فرمائش سے امیر خسرو کی مشہور مثنوی ہشت بہشت کا دکنی میں منظوم ترجمہ کیا ہے۔ یہ ترجمہ ۱۰۵۰ھ میں تمام ہوا ہے اور برٹش میوزیم میں اس کا ایک نسخہ موجود ہے[3]۔

اور ہشت بہشت کا ترجمہ

تاریخ قطب شاہی
محمد قطب شاہ نے جلوس کے پانچویں سال ۱۰۲۵ھ میں اپنے خاندان کی ایک تاریخ لکھوائی ہے۔ جو تاریخ محمد قطب شاہی کے نام سے مشہور ہے اس کے دیباچہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے پہلے کسی درباری مورخ نے اس خاندان کی ایک تاریخ لکھی تھی۔ جو نہ صرف مبسوط و مطول تھی بلکہ اس میں ایسی باتیں بھی درج تھیں جن کو تاریخ سے کوئی واسطہ نہ تھا اس لئے بادشاہ کے حکم سے اس کا اختصار کیا گیا اور ۱۰۲۶ھ میں اس کی تصنیف و تبیض سے مصنف نے فراغت حاصل کی۔

یہ کتاب ایک مقدمہ چار مقالے اور ایک خاتمہ پر منقسم ہے
مقدمہ میں سلاطین قطب شاہیہ کا نسب نامہ۔ امیر قرا یوسف ترکمان اور اس کی اولاد کے حالات مرقوم ہیں۔

---

[1] ایتھے انڈیا آفس ص ۸۲
[2] بلوم ہارٹ۔ انڈیا آفس ص ۳۵۔
[3] بلوم ہارٹ برٹش میوزیم ص ۵۰

مقالہ اول میں سلطان قلی قطب شاہ کا تذکرہ ہے۔
مقالہ دوم میں جمشید قلی اور اس کے فرزند سبحان قلی کے حالات ہیں
مقالہ سوم ابراہیم قطب شاہ اور
مقالہ چہارم محمد قلی قطب شاہ سے تعلق رکھتا ہے۔
خاتمہ میں محمد قطب شاہ کے حالات تخت نشینی سنہ ۱۰۲۰ھ سے
جلوس کے چھٹے سال تک مذکور ہیں۔

اس وقت اس تاریخ مبسوط کا پتہ چلانا دشوار ہے جس سے یہ کتاب مختصر کی گئی ہے۔ بعض نے گمان کیا ہے کہ یہ تاریخ خورشاہ کا اقتباس ہے جو ابراہیم قطب شاہ کے عہد میں اختتام کو پہونچی ہے۔ بعض اس کے علاوہ کسی اور کتاب کو اس کی اصل قرار دیتے ہیں جو امتداد زمانہ کے باعث ناپید ہو کر گمنام ہوگئی ہے کتاب کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی ایک کتاب کا اختصار نہیں ہے بلکہ اسمیں متعدد کتابوں سے مضامین اخذ کئے گئے ہیں۔ چنانچہ بعض مقامات پر تاریخ محمود شاہی اور مرغوب القلوب کے حوالے نظر آتے ہیں ان میں سے پہلی کتاب ملا عبدالکریم ہمدانی نے محمود شاہ بہمنی کے عہد میں لکھی ہے دوسری کتاب کو صدر جہاں ملا حسین الطبسی نے ابراہیم قطب شاہ کے زمانہ میں تصنیف کیا ہے۔

محمد قطب شاہ کے اخیر عہد میں اس کے علاوہ اس خاندان کی ایک اور تاریخ بھی تصنیف ہوئی ہے جس کا نام ماثر قطب شاہی ہے۔ اس کا مصنف محمد بن عبداللہ نیشاپوری ہے۔ جو محمد قلی قطب شاہ کے عہد میں ولایت سے آکر شاہی ملازمت میں شامل ہوا۔ اس لئے اپنی کتاب میں سلطان

ماثر قطب شاہی

---

لہ ایتھے، انڈیا آفس ص ۶۲۴ھ۔

محمد قطب شاہ کی وفات تک حالات تحریر کئے ہیں۔ ان کے ضمن میں سلاطین معاصر اور خصوصاً سلاطین صفویہ کے حالات کو زیادہ وضاحت کے ساتھ بیان کیا ہے اس میں واقعات ایران کی اخیر تاریخ ۱۰۳۸ھ مذکور ہے یہ وہ زمانہ ہے جبکہ شاہ عباس ثانی نے انتقال کیا اور شاہ صفی اس کا جانشین قرار پایا تھا۔

یہ کتاب عالم آرائے عباسی کے طرز پر فصیح و بلیغ اور مسجع و مقفی عبارت میں لکھی گئی ہے اس کی تین جلدیں ہیں اور ہر جلد کو مصنف نے چار چار مقالات پر تقسیم کیا تھا۔ اس کا ایک نسخہ کرنل میکنزی کو ارکاٹ میں ملا تھا۔ جو اس وقت انڈیا آفس میں موجود ہے اور اس پر پروفیسر ولسن نے اپنی کتاب میں ایک نوٹ بھی لکھا ہے۔

میر محمد مومن استرآبادی

میر محمد مومن استرآبادی جن کا ذکر اوپر گذر چکا ہے۔ قطب شاہی دربار کے علمائے کبار اور امرائے عظام سے تھے۔ محمد قطب شاہ نے انہیں حسب سابق وکالت و پیشوائی کے عہدوں پر بحال رکھا تھا اور میر صاحب ان خدمات کو گیارہ سال تک انجام دیتے رہے۔ ۱۰۳۴ھ میں میر صاحب کا انتقال ہوا تو بادشاہ نے یہ منصب جلیل کسی کے تفویض نہیں کیا بلکہ دیگر امور سلطنت کے ساتھ اس کو بھی بذات خود انجام دیتا رہا ہے [۱]

محمد قطب شاہ کے دربار میں کئی علما اور مصنف موجود تھے اور انہوں نے بادشاہ کے نام پر مختلف علوم میں متعدد و مفید و کارآمد کتابیں تصنیف کی تھیں۔

تجرید کی فارسی شرح

محقق نصیر الدین طوسی نے علم کلام میں ایک کتاب تجرید کے نام سے لکھی تھی۔ محمد قطب شاہ کی فرمائش سے شیخ زین الدین علی اللہ بخشی نے فارسی میں اس کی شرح لکھی اور تحفۂ شاہی کے نام سے اسے موسوم کیا [۲]

---

[۱] حدیقۃ السلاطین درحالات جلوس سلطان عبداللہ۔ [۲] کشف عجیب ص ۱۰۶۔ ص ۱۰۶م

امام یافعی کی روض الریاحین کا ترجمہ

مشہور صوفی امام عفیف الدین ابو عبداللہ الیافعی (المتوفی ۷۶۸ھ) نے مشائخ صوفیہ کے حالات اور آداب و اخلاق میں ایک ضخیم کتاب روض الریاحین فی حکایات الصالحین کے نام سے تصنیف کی ہے۔ محمد قطب شاہ کے ایما سے شیخ فضل اللہ بن اسد اللہ الحسینی الاعرابی نے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا۔ اور نزہتہ العیون والنواظر فی حکایات الاولیا والاکابر نام رکھا۔ یہ بزرگ سمنان کے باشندے محمد قلی کے عہد میں وارد حیدرآباد ہوئے تھے اور ۱۰ ربیع الاول ۱۰۲۶ھ کو محمد قطب شاہ کے چھٹے سال جلوس میں یہ ترجمہ تمام کیا۔ خاص مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا اس کا نسخہ کتب خانہ انڈیا آفس میں موجود ہے[۱]

داستان امیر حمزہ

مرزا محمد حاجی ہمدانی ایک قصہ خوان ۱۰۲۲ھ میں عراق سے حیدرآباد میں آیا محمد قطب شاہ کے لئے امیر حمزہ کی داستان فارسی میں ترجمہ کیا اور اسے زبدۃ الرموز کے نام سے موسوم کیا اس کا نسخہ بانکی پور کے کتب مشرقیہ میں موجود ہے۔[۲]

حکیم تقی الدین محمد مصنف میزان الطبائع۔

حکیم تقی الدین محمد بن صدرالدین علی محمد قطب شاہ کے درباری اطباء سے تھا اس نے بادشاہ کے لئے ایک قرابادین مرتب کیا ہے جس میں خصوصیت کے ساتھ ادویہ کے امزجہ اور ان کی تحقیق کے طریقے بیان کئے ہیں اس کے بعد ہر دوا کے تحت میں اس کے استعمال کا محل و موقع بھی تحریر کر دیا ہے اس کا نام میزان الطبائع قطب شاہی ہے اور اس کے نسخے حیدرآباد، رامپور، ٹیپو سلطان اور انڈیا آفس کے کتب خانوں میں موجود ہیں۔

---

[۱] ایتھے انڈیا آفس ص ۲۷۶۔

[۲] محبوب الالباب ص ۳۲۷۔ بانکی پور جلد ہشتم ص ۱۷۹۔

**ذکریا رازی کے رسالہ برالساعۃ کا ترجمہ**

محمد قطب شاہ کے عہد میں جو کتابیں تصنیف ہوئی ہیں ان میں برالساعۃ کا ترجمہ بھی قابل ذکر ہے اس کو ابوابکر محمد بن زکریا رازی المتوفی ۳۱۱ھ نے لکھا ہے[۱] اور اس میں طب عملی کے بعض مسائل مبہمہ مذکور ہیں۔ بادشاہ نے اپنے کسی درباری طبیب سے اس کا ترجمہ کرایا جو ۱۰۲۳ھ کے قریب تمام ہوا ہے۔ مترجم نے توضیحات کے لئے بعض نکات و فوائد بھی اس میں اضافہ کئے ہیں اس کا ایک نسخہ جس کے ایک سو بیس صفحات ہیں۔ بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کے کتب خانہ میں موجود ہے[۲]

**میر محمد مومن ادائی**

میر محمد مومن یزدی[۳]۔ ادائی تخلص تھا۔ علوم حکمت و فلسفہ میں کمال رکھتے تھے علمائے ظاہر نے جب ان پر کفر و الحاد کا اتہام لگایا تو عراق سے براہ سورت ۱۰۲۰ھ میں حیدرآباد چلے آئے اور میر محمد مومن استرآبادی کے توسط سے محمد قطب شاہ کے دربار میں باریاب ہو کر منصب عالی پر فائز ہوئے نہایت متقی تھے ہمیشہ روزہ رکھتے اور نان جو سے افطار کیا کرتے تھے۔ عبداللہ قطب شاہ کے اوائل عہد میں انتقال ہوا ہے آزاد بلگرامی نے ان کی ایک رباعی نقل کی ہے۔ جو ذیل میں درج ہے۔

این عمر بباد تو نو بہاران ماند — این عیش بسیل کوہساران ماند
نو بہار جہان بزی کہ بعد از مردن — انگشت گزیدنی بیاران ماند

---

۱۔ بروکلمن جلد ۱ ص ۲۳۳۔ ص ۲۳۴۔

۲۔ ایوانا ص ۲۳۷

۳۔ سرو آزاد ص ۵۴۔ تاریخ الافکار ص ۳۰۔

# کرشن دیورائے

## بیجانگر کا فرمانروائے اعظم

از جناب محمد اسمٰعیل خاں صاحب ایم۔اے

(۱)

## حالات بیجانگر قبل حکومت کرشن دیورائے

### سنہ ۱۳۳۶ء تا سنہ ۱۵۰۹ء

دکن پر مسلمانوں کی مہمات نے جنوبی ہند کے تین معتبر ہندو خانوادوں کی جڑیں کاٹ دیں۔ یادو رائے دیوگری کاکیتیائے ورنگل اور ہوسیالائے دوارسمندران مہمات کی بنا علاء الدین خلجی نے ڈالی اور ان کا سلسلہ علاء الدین کے قابل جنرل ملک کافور نے کامیابی کے ساتھ جاری رکھا۔ سنہ ۱۳۲۰ء میں خلجی خاندان کا خاتمہ ہوا

اور تغلق شاہی خاندان کا عروج شروع ہوا۔ محمد تغلق کے عہد حکومت میں مختلف صوبہ جات کے حکمرانوں نے شاہی تخت سے قطع تعلق کر کے خود مختاری کا اعلان کر دیا۔ بنگال۔ گجرات اور ملتان علیحدہ ہو گئے[1]۔ ورنگل کی ہندو سلطنت نے کچھ عرصہ کے لئے کھوئی ہوی حکومت پھر حاصل کر لی اور حسن گنگو ایک افغانی غلام دکن کا بادشاہ بن بیٹھا۔ ان ہی فتنہ و فساد اور بد نظمی کے ایام میں جبکہ زمانہ اور حالات ایک جدید قوت کے ظہور و عروج کے موافق تھے۔ دو بھائی ہری ہر اور بکّا نے جو حکومت ورنگل میں بہ حیثیت خزانہ دار رہ چکے تھے جنوبی ہند کے تباہ شدہ ہندو خاندانوں کے بچے کچے افراد کو ایک جا جمع کر کے سلطنت بیجا نگر کی بنیاد ڈالی[2]

اس طرح قائم کی ہوئی حکومت کو دن بدن وسعت ہوتی گئی اور اس نے ایک خاص قسم کی اہمیت حاصل کر لی۔ ہری ہر کا بھائی اور جانشین بکّا نے پایۂ تخت بنوادیا اور اس کا نام بدل کر بیجا نگر دوسرے الفاظ میں "فتح کا شہر رکھا"۔ ہری ہر اور بکّا نے کبھی اپنے کو بادشاہ مشہور کرنے کی جرأت نہیں کی[3] وہ سردار تھے اور انہوں نے اودیرا اور مہا مند السوارا کا لقب اختیار کیا۔ بکّا کا بیٹا ہری ہر ثانی پہلا شخص تھا جس نے بادشاہ کا لقب اختیار کیا[4]۔ اس کے لئے یہ باعث فخر ہے کہ اس نے جنوبی ہند کے مختلف مقدس مقامات کی زیارت کی اور سولہ مذہبی رسوم بجالائے جس سے مسٹر رائیس نے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ اس کی

---

[1] ایلیٹ جلد سوم ص ۲۴۵۔

[2] ابن بطوطہ اور نونز دونوں نے ان اسباب کو واضح طور پر بیان کیا ہے جو سلطنت بیجانگر کے عروج کا باعث ہوئے ملاحظہ ہو نونز ص ۲۹۲ - ۲۹۳ - اور ایلیٹ جلد سوم ص ۶۱۵ - ۶۱۶ -

[3] اے فارگاٹن ایمپائر ص ۲۵ -

[4] شاہ کا لقب اختیار کرنا اس حقیقت پر مبنی ہے کہ ملادیوی - رام دیو یادوا بادشاہ کی پوتی سے شادی کی تھی - کتبات کی رپورٹ سنہ ۹۹-۱۸۹۸ء ص ۲۲ -

سلطنت دریائے کرشنا (کرنول) سے کمبا کوڈم تک بلکہ جنوب کی جانب اس سے بھی بڑھکر پھیلی ہوئی تھی[1] اس کا پوتا دیورائے ثانی جنوب میں اس خاندان اول کا زبردست بادشاہ ہوا ہے۔ اس نے فتوحات کے ذریعہ جنوبی ہند میں اپنی سلطنت کو بڑی وسعت دی اور نونز کا بیان ہے کہ شاہان سیلون پیگو نٹاسیرن۔ پولیکٹ[2] اور کولن اس کے باجگزار تھے۔ پچھلے عہدوں میں سلاطین بہمنیہ اور راجگان بیجا نگر کے مابین سخت جنگ و جدل رہا کرتا تھا اس کا سلسلہ سلاطین دکن کے ساتھ بھی جس کی ابتدا ۱۳۶۶ء سے ہوئی دو سو سال تک برابر جاری رہا اور اس کا خاتمہ اس وقت ہوا جبکہ مشہور و معروف تالیکوٹہ کی لڑائی نے اس زبردست ہندو سلطنت کی بنیاد اکھیڑ دی۔

دیورائے ثانی کی حکومت کے بعد جو زمانہ آیا امن و امان سے خالی اور خوف و خطرات سے پر تھا۔ اس وقت بیجا نگر کی حالت نہایت نازک تھی اسکے جانشین ان خوبیوں سے متصف نہ تھے جو اس میں پائی جاتی تھیں یہ عیش و عشرت میں مشغول لہو و لعب کے دلدادہ تھے اور اپنی تمام زندگی ان بدکاریوں کے لئے وقف کردی تھی اور حکومت کی باگ حریص و لالچی اور طاقتور وزیر اعظم سلوا نرسمہا کے ہاتھ چھوڑ دی گئی تھی۔ جب اس طرح مرکزی حکومت کمزور ہوتی چلی تو انتظام سلطنت میں خود بخود رخنے پڑنے لگے۔ ادہر بیرونی حملوں اور ادہر اندرونی

---

[1] میسور اور کورگ کے کتبے ص ۱۱۴۔

[2] نونز ص ۳۰۲۔ یہ ظاہر ہے کہ سلطنت کے جنوبی صوبجات جن میں تقریباً تامل دیس بھی شریک ہے بکا اول کے بیٹے کمپنا ثانی اور ہری ہر ثانی کے بیٹے ویر پاکشا نے فتح کئے تھے دیکھو کتبات کی سالانہ رپورٹ ۹۹-۱۸۹۸ء فقرہ ۵۷ اور دیکھو آرٹیکل ویر پاکشا کے سور بکا در پلیٹ مندرجہ کتبات ہندوستان جلد ہشتم۔

بغاوتوں کے خطرات سے دوچار ہونا پڑا۔ کئی سرداروں اور امرا نے خودمختار بن بیٹھنے راجہ کے خلاف بغاوت کا اعلان کر دیا۔ گجپتی راجہ اور سلطان گلبرگہ کی باہم فوجوں نے بیجانگر پر حملہ کر بیٹھا۔ گجپتی نے اودے گری کنداودا اور شرقی ساحل کے صوبہ جات فتح کئے اور سلطان گلبرگہ نے چند بندرگاہوں پر قبضہ کرکے اس کی تجارت کو سخت نقصان پہونچایا۔ جب سلطنت کی اس طرح تباہی کے سامان مہیا ہو چکے تو سلوا نرسمہا نے جو حقیقت میں حکمران تھا[۱] خاص خاص وزرا اور سرداروں کی مدد اور متفقہ سعی سے اس خاندان کے آخری فرمانروا کو (جسے نونز پدلوراؤ لکھتا ہے) تخت سے علٰحدہ کیا اور خود بادشاہ بن بیٹھا[۲] اسطرح اس خاندان کا جس بانی ہری ہر تھا اور جسے خاندان سنگمہا بھی کہا جاتا ہے خاتمہ ہو[ا]

نرسمہا سلوا کے خاندان سے تہا اور اس خاندان کو پہلے خاندان سے قریبی تعلق تہا[۳] ان کا اصلی پایہ تخت تلوادلیسا جنوبی کنارا میں سنگتیاپور تھا[۴] تاریخ میں ان کا نام ولشان تیرہوین صدی عیسوی سے پایا جاتا ہے[۵] چودہویں صدی کے وسط میں سلوا خاندان کے کچھ افراد نے بیجانگر کے باجگزار و نکی

---

[۱] ماہر کتبہ جات کی رپورٹ ۱۹۰۱-۱۹۰۰ء ص ۱۱۳

[۲] نونز ص ۳۰۶-۳۰۷ تخت سے علٰحدگی ۱۴۸۶-۸۷ء اور ۱۴۹۵-۹۶ء کے درمیان واقع ہوئی۔ مندرجہ کتبات ہندوستان جلد ہفتم ص ۷۹۔

[۳] دونوں خاندانوں کا سلسلہ نسب یادو سے جا ملتا ہے نونز (ص ۳۰۶) کا بھی بیان ہے کہ نرسمہا کو پدلوراؤ سے قریبی تعلق تہا اس کے چچا پٹیا نے وپوراے ثانی کی بہن سے شادی کی تہی۔ کتبات کرناٹک جلد دہم

[۴] کتبات کرناٹک جلد ہشتم ص ۱۶۴۔

[۵] کتبات کرناٹک جلد یازدہم ص ۵۶۔

حیثیت سے مشرقی ساحل پر اپنا تسلط جمایا۔ نرسمہا کا تعلق خاندان کے ان ہی افراد سے تھا۔[1] سلوا خاندان کے سردار نہایت وفادار اور اپنے آقاؤں کے جان نثار تھے اور نمایاں خدمات بجالائی تھیں مثلاً سلوا منگو نے جو نرسمہا کا جد امجد تھا کمپا ثانی کو مدورا کے مسلمانوں[2] کے مقابلہ میں ہر طریقہ سے کمک دی تھی اور اس کے پوتے تپا نے دیو رائے ثانی کے عہد میں نہایت شہرت حاصل کی تھی۔[3]

ہمارے موثق ماخذ نے نرسمہا کے متعلق نہایت دلچسپ واقعات بہم پہونچائے ہیں۔ فرشتہ کا بیان ہے کہ نرسمہا نہایت طاقتور راجہ تھا اور اس کی سلطنت کرناٹک اور تلنگانہ کے درمیان واقع تھی[4] صاحب برہان المآثر کا قول ہے کہ تلنگانہ اور بیجانگر کے راجاؤں میں سب سے زبردست اور طاقتور فرمانروا نرسمہا تھا۔[5] اس نے فرمانروایان اڑیسہ اور سلطان گلبرگہ کے مقابلہ میں نہایت کامیابی کے ساتھ جنگ کی تھی یہ تمام واقعات اس امر پر دلالت کرتے ہیں کہ جب نرسمہا نے ناجائز طور پر تخت حاصل کیا تو اس وقت وہ نہایت طاقتور راجہ تھا اور اسکے قبضہ میں جنوبی ہند کا ایک معتدبہ حصہ تھا۔

تخت نشین ہوتے ہی اس نے ملک کو بدنظمی اور بدانتظامی سے پاک کرنے کی کوشش کی۔ اس نے اکثر سرداروں اور امراء سے وہ تمام زمینات اور

---

[1] کتبات کرناٹک جلد ہفتم ص ۷۶

[2] کتبات کی سالانہ رپورٹ ۱۹۰۴-۵ء ص ۶۲

[3] کتبات کرناٹک جلد دہم ص ۱۔

[4] فرشتہ (ترجمہ اسکاوٹ) جلد اول ص ۱۶۶

[5] میجر کنگ کی تاریخ سلاطین بہمنیہ ص ۱۱۱

جاگیرات چھین لیں جن کو انہوں نے بدامنی کے زمانہ میں (اس کے تخت نشین ہونے سے قبل) ناجائز وسائل سے حاصل کی تھیں اور تمام ملک میں امن وامان قائم کیا۔ ساتھ ہی ساتھ اس نے سوائے دیوگری کے کنداودو اور رائچور کے ان مقبوضات پر دوبارہ قبضہ کرلیا جن کو اس کے پیشرو کھو بیٹھے تھے[۱] سلوا نرسمہا نے مرتے وقت دو چھوٹے لڑکے چھوڑے ان دونوں کی پرورش اور حفاظت اس کے معتمد علیہ جنرل نرسا سا ئیکا (تلوا خاندان کے نرسمہا) کے ذمہ کی گئی اور یہی جنرل ان کے عہد طفولیت میں ان کا نائب مقرر ہوا۔ بڑا بھائی تخت نشین ہوتے ہی مارا گیا اور اس کے بھائی امادی نرسمہا نے جس کو نونز تمارا ؤ لکھتا ہے اس کے بعد حکومت کی باگ ہاتھ میں لی[۲] وہ صرف نام کا بادشاہ تھا سلطنت کا مختار اور تمام امور کے سیاہ وسفید کا مالک نرسا سا ئیکا تھا[۳] اس نوجوان فرمانروا کو زیادہ مدت تک حکمرانی کا موقع نہیں ملا اور اس کے عالی حوصلہ وزیر نے اسے قتل کرکے خود بادشاہ بن بیٹھا (۱۵۰۱-۲ء)[۴]۔

---

[۱] نونز ص ۳۰۷ - ۳۰۸ -

[۲] بعض کتبات میں امادی نرسمہا کے لقب تما دیوا اور دیہرماراؤ ہیں۔ نونز نے جو تماراؤ لکھا ہے وہ ان ہی القاب کی بگڑی ہوئی شکل ہے۔

[۳] نونز ص ۳۰۸ - اور دیکھو آرٹیکل نمبر ۳۸۶ مجموعہ کتبات بابتہ ۱۹۰۴ء

[۴] اس طرح تخت دوونہ غصب کیا گیا سلوا نرسمہا نے سنگما خاندان کا خاتمہ کیا اور نرسا سا ئیکا نے سلوا خاندان کا۔ مسٹر سویل کی رائے ہے کہ یہ واقعات ان واقعات کے بالکل برعکس ہیں جو کتبات میں پائے جاتے ہیں وہ بیان کرتا ہے کہ نرسا ثانی نرسا اول (نرسمہا) کا بڑا بیٹا تھا اور کرشن دیو رائے نرسمہا کا چھوٹا بیٹا تھا۔ یہ بیان غلط معلوم ہوتا ہے

۱۵۰۳ء میں نرسا رائے کی وفات پر اس کا بڑا بیٹا ویرانرسمہا (سُبجا بالا پرتاب) جس کو نونز نے "بسبال راؤ" لکھا ہے باپ کا جانشین ہوا۔ اس نے صرف چھ سال حکومت کی اس کے بعد اس کا علاتی بھائی کرشن دیورائے نے تخت سلطنت کو زینت بخشی اب ہم اس مشہور و معروف حکمران کے حالات کیجانب متوجہ ہوتے ہیں۔

## تلوا خاندان




اور ظاہر ہے کہ یہ غلطی سلوانرسمہا کے نام کو اس کے جنرل تلوانرسمہا کے ساتھ اور تلوانرسمہا کو اس کے بیٹے ویرانرسمہا کے ساتھ ملانے سے واقع ہوئی ہے۔ اس دلچسپ بحث کے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے ملاحظہ ہو رامیا کا آرٹیکل۔ اماد ی نرسمہا کے دیولاپلی پلیٹ کتبات ہندوستان جلد ہفتم ص ۷۳۰۔

(۲)

# کرشن دیورائے کی پیدائش اس کا نام و نسب اور لڑکپن

کرشن دیورائے نرسمہا کا بیٹا اس کی دوسری بیوی ناگمبا کے بطن سے تولد ہوا تھا ہمارے ماخذ سے اس کی تاریخ ولادت کا کوئی پتہ نہیں چلتا لیکن تلنگی زبان کے ایک قطعہ میں جو نہایت مشہور ہے یہ بیان کیا گیا ہے کہ اس کی ولادت سیلوا ہانا سکا سنہ ۱۳۰۷ء میں واقع ہوی جو تاریخ سنہ ۱۴۶۵ء کے مطابق ہوتی ہے۔[۱] پرتگالی مورخ نونز نے نہایت دلچسپ پیرایہ میں بیان کیا ہے کہ ویرا نرسمہا کی وفات کے وقت جو سنہ ۱۵۰۹ء میں واقع ہوئی اس کے بھائی کرشن رائے کی عمر بیس سال سے کچھ زیادہ تھی۔[۲] تقریباً ۲۳ یا ۲۴ سال کی ہوگی۔ اگر یہ بیان صحیح تصور کیا جائے تو پھر اس کی ولادت سنہ ۱۴۸۵ء میں واقع ہوئی مسٹر کیوالی وینکٹا راماسوامی نے "شعرائے دکن کے حالات" میں بیان کیا ہے کہ کرشن رائے نے چالیس سال کی عمر میں سیلوا ہانا سکا سنہ ۱۴۴۶ء میں وفات پائی جو تاریخ سنہ ۱۵۲۴ء کے مطابق ہوتی ہے۔ مسٹر وینکٹ راماسوامی نے کرشن رائے کی جو تاریخ وفات بتائی ہے سراسر غلط ہے کیونکہ اس سے متعلق ہم کو بعض کتبات ایسے بھی دستیاب ہوئے ہیں جو سنہ ۱۵۲۴ء کے بعد کے ہیں مگر یہ کہ اس سنہ میں اس کی عمر

---

[۱] مسٹر ویرا سالنگم پنتیلو نے اس قطعہ کو کرشن رائے کے حالات تلنگی زبان کے شعراء کے حالات میں نقل کیا ہے۔ حصہ دوم ص ۱۰۔

[۲] نونز ص ۳۱۵۔

[۳] حالات شعرائے دکن ص ۱۳۳۔ ہم کو اس کا علم نہیں کہ ان واقعات کا کسطرح پتہ چلا

چالیس سال کی ہوگی صحیح کہا جاسکتا ہے کہ اس صورت میں اس کی تاریخ پیدائش
سنہ ۱۴۷۱ء ہو سکتی ہے جو نونز کی دی ہوئی تاریخ سے تقریباً ملتی جلتی ہے آخر ہم
اس نتیجہ پر پہونچتے ہیں کہ کرشن رائے کی ولادت سنہ ۱۴۷۰ء ۱۴۷۱ء میں واقع ہوئی
روایت ہے یہ ثابت ہے کہ ناگمبا نرسما کی غیر منکوحہ بیوی تھی اور اسی
بنا پر پرتاب رودر اگجپتی نے کرشن رائے کو اپنی لڑکی بیاہ دینے سے انکار
کیا تھا مسٹر ویراسا لنگم نیتلو کا قول ہے کہ مختلف کتبات میں کرشن رائے کی
ناجائز ولادت کا ذکر ہے لیکن اس نے یہ ظاہر نہیں کیا کہ وہ کتبات کس مقام پر
موجود ہیں[1] ہمارے موثق ماخذ نے اس بحث پر کسی قسم کی روشنی نہیں ڈالی ہے
اس لئے ہم آئندہ تحقیق و تفحص کرکے اس بحث پر کافی روشنی ڈالیں گے۔

تلوا خاندان کے حالات کی نسبت ہم کو بہت کم معلومات ہیں کرشن رائے
اسی خاندان کی مایہ ناز ہستی تھی اس خاندان کا سلسلہ نسب وہروا تو۔ یادو کے
چھوٹے بھائی سے جا ملتا ہے اور یادو دوادر گذشتہ خانوادوں کا بانی بھی ہے۔
اس خاندان کا سب سے پہلا شخص جس کے متعلق کچھ تاریخی معلومات ہیں تما
کرشن رائے کا پردادا ہے۔ غالباً وہ فرمانروایان بیجانگر کا باجگزار تھا۔ تلنگی
وارا ہاپرانم نے نہایت فصاحت سے اس کی شجاعت اور مردانگی کی تعریف کی
ہے اور اس میں یہ درج ہے کہ اس نے فاتح کی حیثیت سے نہایت شہرت
حاصل کی تھی[2]۔ مسٹر ویریسا لنگم نیتلو کا خیال ہے کہ تما وہی شخص ہے جو سلوا نرسما
کا بڑا بھائی تھا اور وہ تما کے نام سے مشہور تھا[3]۔

---

[1] تلنگی زبان کے شعراء کے حالات حصہ دوم ص ۱۰ ۔ [2] [illegible] رسا !

[3] زبان تلنگی کے شعراء کے حالات حصہ دوم ص ۸ ۔ سلوا خاندان کے شجرۂ
نسب کیلئے ملاحظہ ہو کتبات ہندوستان جلد ہشتم۔

اور یہ واقعہ کہ تلوا خاندان کے کچھ افراد ایسے لقب بھی اختیار کر لیتے تھے جو سلوا خاندان کے لئے مخصوص تھے اس خیال کی اچھی خاصی تائید ہے[1] لیکن نہ تو وارا ہا پرانم اور نہ کتبات سے اس قسم کے تعلقات کا پتہ چلتا ہے۔

تما کا بیٹا اسوارا۔ سلوا نرسمہا کا وزیر اعظم اور جنرل تھا اس نے اپنے آقا کیلئے کئی ملک فتح کئے تھے[2] نرسارائے (تلوا خاندان کا بانی) اسوارا کا بیٹا تھا۔ تلنگی پر بھی پہارانم میں اس کی بہادری اور شجاعت کی تعریف نہایت شاندار الفاظ میں کی گئی ہے اور اس کے فتوحات کی تفصیل اس طرح دی گئی ہے[3] اس نے کنڈلس وارا کو زیر اثر اور ودپا پورم کو فتح کیا اس نے براسی کا دو والی مینا وادھر گام کو شکست فاش دی اس نے لڑائی میں چولا خاندان کے راجہ کو قتل کروا ڈالا اور پانڈیا کی مدورا سلطنت اپنے قبضہ میں لے لی۔ اور ہوا نندر اسرنگا پٹم کے حکمران کو اپنے زیر نگین کیا تھا

کتبات میں اس کے کارناموں کے متعلق نہایت دلچسپ واقعات پائے جاتے ہیں کئی ایک کتبات میں اس کا ذکر یوں کیا گیا ہے۔

دریائے کاوری کو طوفان تھا۔ نرسا نے ایسے وقت پل تیار کروا کر اسے عبور کیا اور لڑائی میں دشمن کو زندہ گرفتار کیا اس کے بعد اس نے سرنگا پٹم پر قبضہ کر کے اس شہر کو اپنا مسکن قرار دیا۔ چیرا۔ چولا۔ پانڈیا اور مدورا کے سرکش والی۔ بہادر ترشکا۔ گجپتی راجہ اور دوسرے فرمانروایان کو دریائے

---

[1] کتبات کی رپورٹ سنہ ۱۹۰۵-۰۶ء ص۔ ا کتبہ نمبر ۳۲۔ اس کتبہ میں کرشن رائے کے باپ کے لقب مدینی میسرا۔ گندا کتھاری اور ترنی نترا سلوا ہیں۔

[2] وارا ہا پرانم ادواسا۔ ۴۲ - ۴۳۔

[3] ادواسا ۲

گنگا کے کناروں سے لیکر لنکا تک اور مشرقی کوہستانی علاقہ سے مغربی کوہستانی علاقہ تک اس نے تمام راجاؤں کو زیر اثر کرکے اپنا محکوم بنایا[1]

پچھلے باب میں ہم بیان کرچکے ہیں کہ نرسا راے پہلے تو سلوا نرسمہا کا وزیر مقرر ہوا۔ لیکن بعد میں اس کے بیٹوں کے عہد طفولیت میں ان کی جانب سے حیثیت نائب کام کیا آخر کار اس نے نادی نرسمہا کو قتل کرکے خود راجہ بن بیٹھا اس کے تین بیٹے تھے ویرا نرسمہا۔ کرشن راے اور اچوت راے جن کی مائیں علیحدہ علیحدہ تھیں کرشن راے کو وہ سب سے زیادہ محبت کرتا تھا اور سب سے بڑھکر عزیز رکھتا تھا یہ ایک واقعہ ہے جس کی اصلیت کتبات و روایات دونوں سے ثابت ہے۔

کرشن راے نے تین کتبات میں جن میں اس کے باپ کو وظیفہ جاری کرنے کا ذکر ہے "سلاپر" کا لفظ استعمال کیا ہے اور آخر کتبہ میں سلاپر کے ساتھ ایک اور فقرہ بھی استعمال کیا ہے جس کے معنی یہ ہوتے ہیں۔ پدر بزرگوار گلے لگانے خود جھکے تھے[2] اس سے ظاہر ہے کہ نرسمہا کو کرشن راے سے بہت محبت تھی[3]

روایات سے بھی یہ ہی ثابت ہے ایک قصہ میں درج ہے کہ ویرا نرسمہا کی ماں تپمبا کا دل اپنے شوہر کو کرشن راے پر شفقت اور مہربانی کرتے ہوئے دیکھکر رشک و حسد کی آگ سے بھڑک اٹھتا تھا اسی وجہ وہ ہمیشہ خائف رہتی تھی کہ ایسا نہ ہو اپنے بیٹے پر کرشن راے کو ترجیح دیکر اس کو صاحب تخت و تاج بنادے

---

[1] کتبات کرناٹک جلد یازدہم ریچ گنے ۴۹۔

[2] مجموعہ کتبات سنہ ۱۹۰۶ء۔ ۹۲ - ۹۳ - اور ۱۶۳۔

[3] کتبات کی رپورٹ ۹-سنہ ۱۹۰۸ء ص ۱۱۸۔

اس نے خفیہ طور پر اس کو مروا ڈالنے کے اسباب مہیا کئے لیکن سلواتما نے اس کے ان کینہ و عداوت سے بھرے ہوئے منصوبوں پر غلبہ پاکر اس نوجوان کی جان بچائی

ایک دوسرے قصہ میں بیان کیا گیا ہے کہ مدت سے نرسمہا کی دلی آرزو تھی کہ کرشن رائے اس کے بڑے بھائی کے مقابلہ میں اپنے بعد مسند حکومت پر جلوہ آرا ہو۔ مرتے وقت اس نے اس آرزو کو پورا کرنے کی غرض ایک عیارانہ چال اختیار کی وہ عیارانہ چال یہ تھی۔

جب اس کا جسم بیماری سے سوجھ گیا تو اسی حالت میں اس کے تینوں بیٹے طلب کئے گئے اور ان سے یہ کہا گیا کہ تینوں میں سے جو کوئی بھی نرسمہا کی سوجھی ہوئی انگلی سے انگوٹھی اتار دیگا اس کے حوالہ تاج و تخت کیا جائیگا بڑا بھائی ناکام رہا لیکن کرشن رائے نے انگلی کاٹ کر انگوٹھی اتار لی جس کی بنا پر شاہی تاج اس کی خدمت میں پیش کیا گیا [1]

گو یہ دونوں قصے تاریخی نقطۂ نظر سے کوئی اصلیت اور اہمیت نہ رکھتے ہوں لیکن ان سے اس حقیقت کا پتہ چلتا ہے کہ نرسمہا کرشن رائے کو اپنے بیٹوں میں سب سے زیادہ عزیز رکھتا تھا اور اس کے دل میں بیشک یہ خیال جاگزین تھا کہ بڑے بیٹے کی حق تلفی کرکے کرشن رائے کو اپنا جانشین بنائے

تلنگی کرشن رائے وجیائم میں مذکور ہے کہ نرسمہا نے اپنے وزیر سے مشورہ کرکے کرشن رائے کو تخت حکومت پر بٹھایا اور تاجپوشی کا جشن نہایت

---

[1] یہ دونوں قصے مسٹر ویرلسیا لنگم پنتلو نے زبان تلنگی کے شعرا کے حالات میں نقل کیا ہے حصہ دوم۔

شان وشوکت سے مٹایا۔ تاریخی حیثیت سے یہ بیان سراسر غلط معلوم ہوتا ہے لیکن جس نتیجہ پر ہم پہونچ چکے ہیں (کہ نرسمہا کرشن رائے کو سب سے زیادہ عزیز رکھتا تھا) یہ بھی اس کی تائید میں ہے۔

نرسمہا نے مرتے وقت اپنے پیارے اور محبوب بیٹے کی پرورش اور حفاظت سلواتما ایک ممتاز وبرگزیدہ وزیر کے ذمہ کی وزیر نے اس نوخیز پودہ کی نگاہ داشت جانفشانی اور محنت کے ساتھ کی[1]۔ اس کے موزون تعلیم و تربیت کی اور زمانہ کی ضرورت کے لحاظ سے اس کو علم و فضل سے مالامال کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ کرشن رائے اور اس کے سرپرست سلواتما کے درمیان نہایت گہرے تعلقات قائم ہوئے اور دن بدن روابط میں اضافہ ہوتا گیا۔ الفت کا یہ تقاضہ ہوا کہ کرشن رائے اس کو اپاجی یعنے باپ کہنے لگا کرشن رائے نے ویرانرسمہا کے تخت نشین ہونے کے بعد بھی اپنے علاتی بھائی سے میل جول اور ملاپ نہیں رکھا ویرانرسمہا کے مرنے سے پہلے یہ دلی خواہش تھی کہ کرشن رائے کو اندھا کرکے اپنے چھوٹے بچے کو تاج وتخت کا وارث بنائے اور اس طرح اس کو ہمیشہ کے لئے حکومت سے محروم کردے اس فعل بد کی انجام دہی کیلئے سلواتما ہی مقرر کیا گیا لیکن وہ کرشن رائے کے سوا کسی اور کو حکومت کرنے کے قابل ہی نہیں سمجھتا تھا۔ اس لئے اس نے دغا وفریب اور ساتھ ہی ساتھ نہایت ہوشیاری سے کرشن رائے کی جان بچائی[2] جب ویرانرسمہا نے وفات پائی تو اس دور بین وزیر نے کرشن رائے کو تخت پر بٹھادیا (۱۵۰۹ء)

---

[1] بیس ص ۲۶۸۔

[2] نونز صفحات ۳۱۴-۳۱۵۔

# کرشن دیورائے کی تخت نشینی حکومت کے شروع سال اور جنگ کی تیاریاں

## سنہ ۱۵۰۹ء تا سنہ ۱۵۱۱ء

کرشن دیورائے جب تخت نشین ہوا تو اس کی عمر بیس سال سے کچھ زیادہ تھی[1] اس کی تاجپوشی کی صحیح تاریخ کا ہم کو علم نہیں[2] اس نوجوان راجہ نے تخت و سلطنت کو مخالف رشتہ داروں سے محفوظ رکھنے کے لئے چندراگری کے قلعہ میں اپنے بھتیجے اور تین بھائیوں کو مقید کیا[3] سیاست اور حکومت میں اس کی حیثیت مبتدی کی تھی اس لئے اس نے فن میں تعلیم کی ضرورت محسوس کی اور رہنمائی کے لئے سلوا تما کو مقرر کیا تاکہ اس جہاں دیدہ بوڑھے کے دیرینہ تجربوں سے فائدہ اٹھائے[4] سلوا تما نے راجہ کی استادی فوراً

---

[1] نونز ص ۳۱۵۔

[2] کرشن رائے کے ہمپی کتبہ سے ظاہر ہے کہ ماگھ ماہ کے اول حصہ کی چودھویں سکا سنہ ۱۴۳۲ میں کرشن رائے کی تاجپوشی کی خوشی میں نہایت شاندار جشن منایا گیا۔ ڈاکٹر ہوشل کا بیان ہے کہ اس امر کا پتہ چلنا مشکل ہے کہ آیا اس تاریخ سے مراد تاجپوشی کا دن ہے یا وہ دن مراد ہے جس دن کہ اس تقریب میں خوشی منائی گئی۔ ملاحظہ ہو ہندوستان کے کتبات ص ۳۶۱ تا ۳۶۷۔ مسٹر سویل نے لکھا ہے کہ تاریخ ہی غلط ہے دیکھو اے فارگاٹن ایمپائر ص ۱۲۰۔

[3] نونز ۳۱۶۔

[4] کرشن رایا دیجائم اوا سادوم۔ ۴۷ و ۴۸۔

قبول کرکے تعلیم دینی شروع کی اور کرشن رائے کو سلطنت کے ان تمام امور اور
نشیب و فراز سے واقفیت کرادی جن سے ایک قابل حکمران کو آگاہ ہونا چاہیئے[1]
اس نے تعلیم کا یہ طریقہ رکھا کہ پہلے ان ہندو نصائح پر زور دیا جن پر راجہ کو
عمل پیرا بنانا چاہا تھا۔ "بادشاہ کو چاہیئے کہ اہم امور اور اہم موقعوں پر وزراء
شعراء۔ رشتہ دار اور دوستوں سے مشورہ کرے اور ان پر بھروسہ کرے" آخر میں
اس نے بدکاریوں۔ برائیوں اور گناہوں کے نقائص سمجھائے اور ان سے باز
رہنے کیلئے اسے تاکید کی۔

سلوا تما کی دانائی اور فراست نے کرشن رائے کو تھوڑے ہی عرصہ میں ایک
قابل حکمران بنا دیا۔ اس نے سلطنت کے تمام علاقوں کا دورہ بھی کیا[2] جس سے
اس کی معلومات میں اور اضافہ ہوگیا اس دورہ میں وزیر بھی راجہ کے ساتھ
تھا۔ راجہ نے بڑے بڑے مقامات۔ شہر اور قلعوں ہی کا معائنہ نہیں کیا۔ بلکہ
چھوٹے سے چھوٹے دیہات اور گاؤں بھی دیکھے جہاں رعایا کو باریابی کا موقع
دیکر ان کے عام حالات اور ضروریات کے متعلق معلومات حاصل کیں دورہ
سے واپس ہوتے ہی بیجاپور اور اڑیسہ کو جاسوس روانہ کئے اور ان کو حکم
دیا کہ ان ممالک میں جو جو تبدیلیاں واقع ہوئی ہیں ان کا مواد فراہم کرکے
ساتھ لائے[3] اس کے بعد کرشن رائے نے وزراء اور حکام کی ایک کونسل
منعقد کی اور ان کو یہ حکم دیا کہ امور ذیل کی نسبت بہت جلد واقفیت کا اظہار
کریں۔ سلطنت کی وسعت۔ قلعوں کی تعداد۔ شاہی خزانہ کے روپیوں کی تعداد

[1] کرشن رائے وجیانگر۔ ادواسا دوم ۹۴ تا ۹۵
[2] کرشن رائے وجیانگر۔ ادواسا دوم۔ ۶۱۔
[3] کرشن رائے وجیانگر۔ ادواسا دوم۔ ۶۳۔

اور فوج کی قوت کا اندازہ[1] یہ سب نے راجہ کے حکم کی تعمیل کی اور جو امور دریافت کئے گئے تھے ان کا اندازہ بتایا لیکن کوئی بھی اس کی نظروں میں قابل اعتماد نہ تھا[2] تلنگی کرشن رائے دیجائم میں ایک دلچسپ واقعہ بیان کیا گیا ہے کرشن رائے دکن کے مسلمان بادشاہوں کی قوت بڑھتے ہوئے دیکھکر ہمیشہ خائف رہتا تھا اس کی دلی تمنا تھی کہ ان بادشاہوں کو اپنا محکوم بنائے مگر جب اس کو یقین ہوگیا کہ ان بادشاہوں کو مطیع کرنا مشکل ہی نہیں بلکہ اس کے اقتدار اور امکان سے باہر ہے تو اس نے تخت اور سلطنت سے سبکدوشی حاصل کی اور شہر چھوڑ بھاگ گیا۔ آخر ایک دیول میں پناہ لی اور وہاں خفیہ طور پر زندگی بسر کرنے لگا۔ جب سلواتما کو راجہ کے تخت سے دست بردار ہونے اور اس کے گم ہونیکی اطلاع ملی تو وہ گھبرایا اور شہر میں اس کی تلاش شروع کی۔ آخر کار اس کو دیول میں پایا اور وہاں پہونچکر اس کی دلجوئی کی۔ حوصلے بڑھائے اور یہ بتایا کہ اس کا ناامید ہونا اور ڈرنا عبث ہے۔ اس کو یقین دلایا کہ اس کی آرزو پوری کرنے میں وہ ہر طرح اس کی مدد کرے گا۔ وزیر کی اس حوصلہ افزا گفتگو کا راجہ کے دل پر بہت اثر ہوا اور مارے خوشی کے پھولا نہ سمایا۔ دارالسلطنت کو فوراً واپس آیا۔ راجہ شہر میں آتے ہی وزیر نے تمام فوجوں کا اس کو معائنہ کروادیا تاکہ اس کو اپنی فوجی قوت کا پورا پورا اندازہ ہوجائے۔

اس بیان میں تاریخی اہمیت ہو یا نہ ہو لیکن اس سے تجربہ کار وزیر کی دانائی اور حکمت کا ثبوت ملتا ہے اور اس حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے کہ

---

[1] کرشنا رائے دیجائم۔ اواسا دوم ۶۸

[2] کرشنا رائے دیجائم۔ اواسا دوم۔ ۶۹

